دوران بھی اس پر تفصیلی بحث ہو چکی ہے' بیعت کے وقت رسول اکرم ﷺ کا عورتوں سے مصافحہ نہ کرنا اس امر کی واضح دلیل ہے کہ مرد عورتوں سے مصافحہ نہیں کر سکتے اور نہ ہی ان کے جسم کا کوئی حصہ عورت کے جسم کے کسی حصہ سے مس کر سکتا ہے' کیونکہ لمس کی سب سے خفیف صورت مصافحہ ہے' جب بوقت ضرورت یعنی بیعت کے وقت آپ ﷺ مصافحہ سے گریز کرتے تھے تو اس سے یہی معلوم ہوا کہ مصافحہ جائز نہیں ہے' اور آپ ﷺ کی مخالفت کسی کے لیے جائز نہیں' اس لیے کہ آپ اپنے افعال و اقوال اور تقریر کے ذریعہ اپنی امت کے لیے احکامات کی تشریح کرنے والے تھے۔

**دوسری دلیل** پہلے ہم جو کہہ آئے ہیں کہ ایک خاتون مکمل طور سے عورت (یعنی ستر) ہوتی ہے' اس پر واجب ہے کہ وہ اپنے آپ کو چھپائے' فتنہ میں واقع ہونے کے خوف سے اسے نگاہیں پست رکھنے کا حکم دیا گیا ہے' اور اس میں کوئی شک و شبہ نہیں ہے کہ دو جسموں کے لمس میں بہ سبب آنکھوں کی نظر کے شہوت کو بھڑکانے اور فتنہ و فساد کی جانب دعوت دینے کا زیادہ قوی داعیہ پایا جاتا ہے' ہر انصاف پسند آدمی اس حقیقت کو اچھی طرح جانتا بوجھتا ہے۔

**تیسری دلیل** اس زمانے میں جبکہ لوگوں کے دلوں میں خوف الٰہی باقی نہیں رہا' امانت و دیانت کا فقدان ہوتا جا رہا ہے' شکوک و شبہات کی چیزوں سے اجتناب کا جذبہ ماند پڑتا جا رہا ہے' ایک اجنبی عورت سے لطف اندوز ہونے اور لذت حاصل کرنے کا یہ ایک ذریعہ اور وسیلہ ہے' بارہا ہم کو بتلایا جا چکا ہے کہ عوام میں سے بعض لوگ اپنی سالیوں (بیویوں کی بہنوں) کو منہ سے منہ ملا کر بوسہ دیتے ہیں' اور اس کو سلام کا نام دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ اس نے اپنی سالی کو سلام کیا ہے' ان کی مراد ہوتی ہے کہ اس کا بوسہ لیا ہے' جبکہ اس کی حرمت پر علماء کا اجماع ہے' لہٰذا حق بات جس میں شک و شبہ کی ادنیٰ سی گنجائش نہیں ہے' یہ ہے کہ فتنوں اور شکوک و شبہات کی چیزوں اور ان کے اسباب و عوامل سے دوری اختیار کی جائے' اور فتنوں کے بڑے اسباب میں سے ایک بڑا سبب یہ بھی ہے کہ ایک مرد اجنبی عورت کے جسم کے کسی حصہ کا لمس کرے

اور چھوئے' جو حرام کاری کا ایک راستہ اور ذریعہ ہے' چنانچہ اس راستے کا بند کرنا بہت ضروری ہے۔

آخر میں مؤمن مردوں اور مؤمن عورتوں کو اللہ تعالیٰ کی اس وصیت کی یاد دہانی کراتے ہوئے اپنی بات ختم کرتا ہوں' اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے:

﴿ قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوا مِنْ أَبْصَارِهِمْ وَ يَحْفَظُوا فُرُوْجَهُمْ ذٰلِكَ أَزْكٰى لَهُمْ إِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌ بِمَا يَصْنَعُوْنَ وَ قُلْ لِّلْمُؤْمِنَاتِ يَغْضُضْنَ مِنْ أَبْصَارِهِنَّ وَ يَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ إِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى جُيُوْبِهِنَّ وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ إِلَّا لِبُعُوْلَتِهِنَّ أَوْ آبَائِهِنَّ أَوْ آبَاءِ بُعُوْلَتِهِنَّ أَوْ أَبْنَائِهِنَّ أَوْ أَبْنَاءِ بُعُوْلَتِهِنَّ أَوْ إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِيْ إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِيْ أَخَوَاتِهِنَّ أَوْ نِسَائِهِنَّ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ أَوِ التَّابِعِيْنَ غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ أَوِ الطِّفْلِ الَّذِيْنَ لَمْ يَظْهَرُوْا عَلٰى عَوْرَاتِ النِّسَاءِ وَلَا يَضْرِبْنَ بِأَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِيْنَ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ وَ تُوْبُوْا إِلَى اللّٰهِ جَمِيْعًا أَيُّهَا الْمُؤْمِنُوْنَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴾ (النور: ۲۴/۳۰-۳۱)

"مسلمان مردوں سے کہو کہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں' یہی ان کے لیے زیادہ پاکیزگی ہے' لوگ جو کچھ کریں اللہ تعالیٰ سب سے خبردار ہے' مسلمان عورتوں سے کہو کہ وہ بھی اپنی نگاہیں نیچی رکھیں' اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں اور اپنی زینت کو ظاہر نہ کریں سوائے اس کے جو ظاہر ہے' اور اپنے گریبانوں پر اپنی اوڑھنیاں ڈالے رہیں' اور اپنی آرائش کو کسی کے سامنے ظاہر نہ کریں' سوائے اپنے خاوندوں کے' یا اپنے والد کے' یا اپنے خسر کے' یا اپنے لڑکوں کے' یا اپنے خاوند کے لڑکوں کے' یا اپنے بھائیوں کے' یا اپنے بھتیجوں کے' یا اپنے بھانجوں کے' یا اپنے میل جول کی عورتوں کے' یا غلاموں کے' یا ایسے نوکر چاکر مردوں کے جو شہوت والے نہ ہوں' یا ایسے بچوں کے جو عورتوں کے پردے کی باتوں سے مطلع نہیں' اور (عورتیں) اس طرح زور زور سے پاؤں مار کر

نہ چلیں کہ ان کی پوشیدہ زینت معلوم ہو جائے' اے مسلمانو! تم سب کے سب اللہ کی جناب میں توبہ کرو تاکہ تم نجات پا جاؤ۔"

وَالْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ' وَ صَلَّى اللّٰهُ وَ سَلَّمَ عَلَى نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ وَّ آلِهِ وَ صَحْبِهِ

